# عکسِ لالۂ طور

علامہ اقبال کے فارسی مجموعہ قطعات لالۂ طور کا اردو و انگریزی ترجمہ


علامہ اقبال

مترجم

ڈاکٹر عصمت جاوید





مرکزی مکتبہ اسلامی پبلشرز، نئی دہلی۔۲۵

مطبوعات ہیومن ویلفیئر ٹرسٹ (رجسٹرڈ) نمبر ۱۰۵۷



نام کتاب : عکس لالۂ طور

شاعر : علامہ اقبال

مترجم : ڈاکٹر عصمت جاوید

صفحات : ۱۰۲

اشاعت : جون ۲۰۰۹ء

تعداد : ۱۱۰۰

**قیمت** : -/۴۰ روپے

ناشر : **مرکزی مکتبہ اسلامی پبلشرز**

ڈی ۔۳۰۷، دعوت نگر، ابوالفضل انکلیو، جامعہ نگر، نئی دہلی ۔۱۱۰۰۲۵

فون: ۲۶۹۷۱۶۵۲، ۲۶۹۵۴۳۴۱ فیکس: ۲۶۹۴۷۸۵۸

E-mail: mmipublishers@gmail.com

Website: www.mmipublishers.net

مطبوعہ : ایچ ۔ایس آفسٹ پرنٹرز، نئی دہلی ۔۲

**AKS-E-LALA-E-TOOR (Urdu)**

*By: Allama Iqbal*

*Translated by Dr. Ismat Jawed*

**Pages: 102**

**Price: Rs. 40.00**

# پیش لفظ

بطورِ اعتذار ابتدا ہی میں عرض کردوں کہ لالۂ طور کو اردو لباس پہنانے کا میرا قطعی ارادہ نہیں تھا۔ خصوصاً اس لیے کہ لالۂ طور کے اب تک مختلف اردو منظوم تراجم منظرِ عام پر آ چکے ہیں، جن میں سے ایک دو مجموعے میری نظر سے گزر چکے ہیں۔ میں ان مترجمین کے حوصلے اور محنت کی داد دیتا ہوں اور ان کی خدمت میں مبارک باد بھی پیش کرتا ہوں۔ اس کے باوجود لالۂ طور کا یہ منظوم اردو ترجمہ اہلِ اردو کی خدمت میں اس لیے پیش کر رہا ہوں کہ یہ میرے عزیز ترین ہم پیالہ و ہم نوالہ دوست مرحوم ابراہم خیالؔ فتح پوری کی مرنے سے پہلے آخری خواہش تھی کہ میں اُن کے شروع کیے ہوئے کام کو پایۂ تکمیل تک پہنچاؤں۔ وہ آج اس دنیا میں نہیں رہے، لیکن ان کی یاد آج بھی مجھے چاروں طرف سے گھیرے ہوئے ہے اور نس نس میں بس چکی ہے۔ وہ میرے لیے آج بھی صرف زندہ نہیں بلکہ زندہ تر ہیں۔ مرحوم اقبالؔ کے بڑے شیدائی تھے اور آج سے کئی سال پہلے وہ لالۂ طور کے اردو منظوم ترجمے کی داغ بیل بھی ڈال چکے تھے۔

یہ ۱۹۶۲ء کی بات ہے، جب میرا تبادلہ امراوتی کالج سے بمبئی کے اسمٰعیل یوسف کالج میں ہوا تھا۔ دورانِ قیامِ بمبئی، ابراہیم خیالؔ سے روزانہ ملاقات کا سلسلہ از سرِ نو شروع ہوا۔ ایک دن انھوں نے مجھے لالۂ طور کی چند رباعیوں کے منظوم اردو ترجمے سنائے۔ جو مجھے بہت پسند آئے اور میں نے انھیں یہ کام جاری رکھنے کا مشورہ دیا اور انھیں یہ بھی بر سبیل تذکرہ بتایا کہ میں ان رباعیوں کو امراوتی کے دورانِ قیام انگریزی میں منتقل کر چکا ہوں۔ جب میں نے کچھ اپنے انگریزی ترجمے سنائے تو وہ بہت خوش ہوئے اور یہ مشورہ دیا کہ یہ انگریزی ترجمے اُن کے اردو ترجموں کے ساتھ کسی رسالے میں شائع کروائے جائیں۔ چنانچہ یہ تراجم بمبئی کے ایک مقبول رسالے ''دورِ حیات'' میں ایک عرصے تک شائع ہوتے رہے۔

پھر حالات کی آندھیوں نے یہ سلسلہ بھی بند کر دیا۔ انھیں دوبئی میں امارت کے محکمۂ آتش نشانی (fire brigade) میں انگریزی پیغامات کو عربی میں ترجمے کرنے کی ملازمت مل گئی۔

طرح ڈاکٹر صاحب By chance نہیں بلکہ By choice اورنگ آبادی ہیں۔

عصمت جاوید نے قطعات بھی کہے، افسانے اور ڈرامے بھی لکھے۔ بالآخر اپنا اصل میدان لسانیات دریافت کر ہی لیا۔ یہ ایک ایسا سنگلاخ میدان ہے، جس میں دور دور تک ایک آدھ ہی نقشِ پا نظر آتا ہے۔ انھوں نے ہر نقشِ پا پر اپنے تیشۂ نظر سے ضرب بھی لگائی ہے۔ غالباً مجروح سلطان پوری کا یہ شعر ان کے ذہن میں رہا ہے:

بے تیشۂ نگہ نہ چلو راہِ رفتگاں
ہر نقشِ پا بلند ہے دیوار کی طرح

فکر پیما کا پہلا مضمون اردو کے ذیلی صوتیوں سے متعلق ہے اور یہ وضاحت بھی کی ہے کہ خود صوتیہ کیا ہے۔ اس سلسلے میں انھوں نے ڈاکٹر شوکت سبزواری اور ڈاکٹر گوپی چند نارنگ سے بعض مقامات پر اختلاف کیا ہے۔

دوسرا مضمون ''وضع اصطلاحات کی چند نادرست لسانی اصطلاحیں'' ہے۔ پروفیسر وحیدالدین سلیم پانی پتی کی مشہور تصنیف ''وضع اصطلاحات'' اردو کے لسانیاتی ادب میں بڑا مقام رکھتی ہے۔ ڈاکٹر صاحب نے ان اصطلاحوں کی صحت سے بحث کی ہے۔

ایک مضمون تشبیہ اور استعارے سے متعلق ہے۔ ڈاکٹر صاحب نے بتلایا ہے کہ تشبیہ سے استعارہ صرف ایک قدم ہے، لیکن یہ ایک قدم جذبات واحساسات کی ایک بالکل نئی دنیا میں لے جاتا ہے۔ اپنی اس بات کو تفصیل سے ثابت کیا اور اور استعارے کی ایمانیت اور محض خیال بندی کے فرق کو میر، غالب اور اقبال کے حوالے سے واضح کیا ہے۔ مشہور نقاد ممتاز حسین کی رائے میں جدلیاتی عمل استعارے میں کارفرما ہوتا ہے، مگر ڈاکٹر عصمت جاوید نے اس سے اختلاف کیا ہے۔ ڈاکٹر وزیر آغا نے ''علامت'' کی جو تعریف کی ہے، اس میں بھی انھوں نے اضافہ کیا ہے اور بتلایا ہے کہ تشبیہ کے مقابلے میں استعارہ اور استعارے کے مقابلے میں علامت معنوی حقائق کے پیچیدہ اور وجدانی رشتوں کے اظہار کی زیادہ اہل ہوتی ہے۔

ایک اور مضمون میں ڈاکٹر صاحب نے لفظ اور معنی کے رشتے اور ابلاغ سے بحث کی ہے۔ اس سلسلے میں وہ شمس الرحمٰن فاروقی کے خیالات و بیانات سے متفق نہیں ہیں۔ جدیدیت کے زیر اثر کی گئی شاعری میں انھوں نے القائیت بھی دریافت کی ہے۔ اس سے اختلاف کیا

جاسکتا ہے، البتہ ڈاکٹر صاحب کی یہ بات صحیح ہے کہ ابہام پسندی پر قابو پانا ضروری ہے، ورنہ بات مہمل ہو جائے گی۔ ان کے خیال میں ترسیل اور ابلاغ میں فرق نہیں۔ دونوں الفاظ ہم معنی ہیں۔

فکر پیما کے آخری مضمون میں عصمت صاحب نے غالب کی عملی سوجھ بوجھ کو فن کے نہاں خانے میں دیکھنے کی کوشش کی ہے اور مومن کی شخصیت کو غزل کے آئینے میں۔ اس طرح ''فکر پیما'' میں زبان شعر و ادب اور تنقید سے متعلق کوئی آٹھ مضامین ہیں، جن میں ان کی گہری سوچ اور فکر و نظر کا ثبوت ملتا ہے۔

۱۹۸۷ میں عصمت جاوید صاحب کی کتاب ''اردو پر فارسی کے لسانی اثرات تصرف کے آئینہ میں'' شائع ہوئی۔ یہ دراصل ان کے پی۔ ایچ۔ ڈی کے لیے لکھے ہوئے اس مقالے کی تلخیص ہے، جس کا عنوان تھا ''اردو میں فارسی کے دخیل الفاظ میں تصرف کا عمل''۔ اردو میں کئی زبانوں کے الفاظ پائے جاتے ہیں، لیکن دیگر زبانوں کے مقابلے میں فارسی کے بہت زیادہ اثرات ہیں۔ اردو نے اس فارسی سے زیادہ اثر قبول کیا ہے جو عربی زبان سے زیادہ متاثر ہے۔ اس لیے مقالے میں ان عربی الفاظ سے بھی بحث کی گئی ہے، جو فارسی کے توسط سے اردو میں داخل ہوئے۔ البتہ اس کتاب کا موضوع صرف زبان تک محدود ہے۔ ادبیات شامل نہیں ہیں یعنی اس کتاب میں اردو ادب پر فارسی ادب کے اثرات کا ذکر نہیں ہے۔ عمل تصرف سے بھی بحث کی گئی ہے اور اردو میں عربی و فارسی کے دخیل الفاظ کا تاریخی پس منظر بیان کیا گیا ہے اور یہ بتلایا گیا ہے کہ کس طرح کھڑی بولی اردو کا روپ اختیار کرتی گئی۔ ایک علیحدہ باب ''تجزیہ لفظی'' میں اردو کے لسانی مزاج سے بحث ہے۔ یہ بھی بتلایا گیا ہے کہ جو الفاظ عربی و فارسی سے اردو میں داخل ہوئے ان میں کیا کیا صوتی تبدیلیاں ہوئی ہیں۔ یہ بحث اردو تلفظ کے سلسلے میں اہمیت رکھتی ہے۔ اس طرح صرفی و نحوی تصرفات اور معنوی تغیرات کے تمام پہلوؤں کی نشاندہی کتاب کے آخری باب میں کی گئی ہے۔

''وجدان'' ڈاکٹر صاحب کے ان مضامین کا مجموعہ ہے، جو کم و بیش ایک ہی نوعیت کے ہیں۔ ان مضامین کا تعلق ایک حد تک جمالیات سے ہے۔ ان کے خیال میں مقصدی ادب کے مطالبے فن کو بڑی حد تک محدود اور مجروح کر دیتے ہیں۔ وہ فن کو ایک آزاد قدر سمجھتے ہیں۔ انھیں یہ بات تسلیم ہے کہ ادب کا سرچشمہ زندگی ہے۔ ایسا ادب غیر مکانی اور زمانی ہوتا ہے۔ اس کی

انفرادیت میں عمومیت اور عمومیت میں انفرادیت ہوتی ہے۔ گویا ع

جو سنتا ہے اسی کی داستان معلوم ہوتی ہے

کوئی فن زندگی سے بے نیاز ہو کر نہیں جی سکتا۔ ڈاکٹر عصمت جاوید ہیئت کی اہمیت کو بھی تسلیم کرتے ہیں کہ ادب میں ہیئت بے جان شئے نہیں ہے بلکہ یہی اس کی تنظیم وتشکیل کرتی ہے۔ لیکن محض ہیئت کے تجربہ کی دھن میں ادب کا رشتہ زندگی سے منقطع کر دیا جائے تو یہی تجربہ ناکام ہو جائے گا۔ ان کے خیال میں ٹالسٹائی، گورکی، اقبال رومی اور ملٹن وغیرہ جیسے صحت مند فنکار بھی اتنی ہی اہمیت رکھتے ہیں، جتنی ایلن پو کافکا۔ ٹی۔ ایس۔ ایلیٹ اور ایذرا پاونڈ وغیرہ جیسی نفسیاتی طور پر پیچیدہ شخصیتیں۔ ڈاکٹر صاحب کے نقطۂ نظر سے اسلوب ادب کی آبرو ہے۔ ادبی زبان کے لیے حسن بیان کو وہ ضروری قرار دیتے ہیں۔ ایک ادبی فنکار کسی مخصوص ادبی صنف کے انتخاب میں غیر شعوری طور پر اس سے متعلقہ اسلوب کا بھی انتخاب کر لیتا ہے۔ اسلوب ادب میں مواد و ہیئت کے درمیان ہم آہنگی پیدا کرنے کی کامیاب کوشش کا نام ہے اور یہ کوشش ہر ادیب یا شاعر کا انفرادی مسئلہ ہے۔ اور اسلوب کی دلآویزی کا راز تخلیقی زبان کے صوتی تصور میں پوشیدہ ہوتا ہے۔

بہر حال یہ اور ایسے ہی خیالات و موضوعات ان کی کتاب ''وجدان'' کے پانچ مختلف مضامین میں بکھرے ہوئے ہیں۔ تین اور مضامین بھی اس کتاب میں شامل ہیں جن کے عنوانات ہیں (۱) پریم چند سوز وطن سے کفن تک (۲) توبتہ النصوح۔ تو بالغوں کا ناول (۳) اقبال کے شعری اسلوب کا ارتقا۔ بانگ درا کے آئینے میں۔

جناب عصمت جاوید کی ایک اور کتاب ''نئی اردو قواعد'' ہے، جو ۱۹۸۱ میں ترقی اردو بیورو نئی دہلی کی جانب سے شائع ہوئی۔ یہ ایک ایسی توضیحی قواعد ہے، جس میں اردو زبان کی توضیح لسانیات کی روشنی میں کی گئی ہے۔ اس سے قبل جتنی بھی قواعد لکھی گئی ہیں، خواہ مولوی عبدالحق کی قواعد ہو یا کوئی اور، وہ عربی یا انگریزی قواعد کے نمونے پر ہیں اور اس اعتبار سے روایتی ہیں۔ ڈاکٹر صاحب کی قواعد میں پہلی بار نئے مباحث اٹھائے گئے ہیں۔ قواعد نویسی میں انھوں نے لسانیات کی روشنی میں قواعد نویسی کے طریق کار کو اردو زبان کی نوعیت اور ضرورت کو پیش نظر رکھتے ہوئے اپنایا ہے۔ صرف ونحو کے علاوہ اردو صوتیات سے بھی بحث کی گئی ہے۔ روایتی قواعد نویسی

کے برخلاف یہ نئی اردو قواعد اہل زبان کے لیے لکھی گئی ہے۔ اہل زبان اپنی زبان کی ساخت کا شعوری علم نہیں رکھتے۔ اس نئی قواعد میں زبان کے پیچ وخم کا علم شعور کی سطح پر لانے کی کوشش کی گئی ہے۔ عام طور پر قواعد نویسی کے سلسلے میں تحریری زبان ہی کو پیش نظر رکھا جاتا ہے۔ لیکن اس قواعد میں بول چال والی زبان کو مدنظر رکھا گیا ہے۔ کیونکہ بول چال والی زبان ہی کو بنیادی اہمیت حاصل ہے۔ پہلی بار ڈاکٹر صاحب نے بول چال کی زبان پر توجہ کی ہے۔ اس طرح نئی قواعد میں پہلی بار نئے مباحث ملتے ہیں اور یہ اعتراف کرنا ہی پڑتا ہے:

جس طرف دیکھا نہ تھا اب تک اُدھر دیکھا تو ہے

اپنی ایک اور تصنیف لسانیاتی جائزے میں ڈاکٹر عصمت جاوید نے زبان و ادب کے بعض مسائل کو لسانی نقطۂ نظر سے دیکھنے کی کوشش کی ہے۔ یہ مجموعہ مہاراشٹر اردو اکیڈمی کے تعاون سے ۱۹۷۷ء میں شائع ہوا تھا۔ ان مضامین میں ڈاکٹر صاحب نے اس بات پر غور کیا ہے کہ آخر اردو زبان میں اصلاح املا کی ضرورت ہے بھی یا نہیں۔ اردو زبان کے تعلق سے ان کی سوچی سمجھی رائے ہے کہ اردو کھڑی بولی کا نکھرا ستھرا اور ترقی یافتہ روپ ہے۔ ایک نظریہ یہ بھی ہے کہ اردو اپنے ارتقائی سفر کی ابتدائی منزل میں پالی کی ہم سفر تھی۔ اس نظریے کو ڈاکٹر شوکت سبزواری نے اپنے تحقیقی مقالے میں پیش کیا۔ ڈاکٹر صاحب نے اردو اور پالی کے نام نہاد رشتے سے تفصیلی بحث کی ہے۔ ایک اور مضمون میں انھوں نے عربی عروض اور سنسکرت چھند پر بھی روشنی ڈالی ہے اور اپنی غور کردہ رائے استدلال کے ساتھ پیش کی ہے۔ چونکہ اردو عروض کی بنیاد عربی عروض پر ہے اس لیے اردو پر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ عربی عروض اس کے لیے غیر فطری ہے۔ استدلال یہ ہے کہ اردو آرین زبان ہے اور اسے غیر آرین عروض میں جکڑا جاتا ہے۔ اس سلسلے میں ڈاکٹر صاحب نے عروض اور سنسکرت چھند کا تقابلی مطالعہ کیا ہے اور عربی اور ہندی پنگل کی بعض مشترکہ بحروں کی نشاندہی کرتے ہوئے اس اعتراض کا جواب دیا ہے۔

اردو عروض کو وسعت دینے کے سلسلے میں نئے نئے تجربے بھی کیے گئے ہیں۔ انگریزی عروض میں اردو شعر کہنے کے کچھ تجربے ہوئے ہیں اور بعض نقادوں نے اردو بحر میں وسعت پیدا کرنے کے لیے انگریزی عروض کی طرح آزادی اختیار کرنے کی بات بھی کی ہے۔ ڈاکٹر عصمت جاوید نے اردو اور انگریزی عروض کا تقابلی مطالعہ کیا ہے اور یہ بتلایا ہے کہ اردو اور انگریزی عروض

کے درمیان ناقابل عبور خلیج حائل ہے اور اس کی وجہ دونوں زبانوں کی لسانی مزاج کا فرق ہے۔ ڈاکٹر صاحب نے وزن اور آہنگ کے فرق کو بھی اپنی بحث کا موضوع بنایا ہے۔ انھوں نے ڈاکٹر مغنی تبسم کے اس خیال سے اتفاق کیا ہے کہ شعر کی معیاری قرأت تقطیع کے مطابق اور وزن کے اوقات کی تابع نہیں ہوتی۔ آہنگ کا تعلق عروض اور نغمے کی مزاج شناسی سے ہے۔ آہنگ کا شاعر کے اندرونی تجربے سے بھی گہرا تعلق ہے۔

اردو رائٹرس گلڈس الہ آباد کی جانب سے جناب عصمت جاوید کی کتاب ''ادبی تنقید'' ۱۹۷۸ء میں شائع ہوئی۔ جس کا انتساب انھوں نے نئی نسل کے نام کیا ہے یہ دراصل ہڈسن کی کتاب کے ایک باب کا ترجمہ ہے، جس کا موضوع تنقید ہے۔ ہڈسن نے تنقید کے صرف ظاہری اور سطحی پہلوؤں سے بحث کی ہے۔ جب کہ تنقید ایک پیچیدہ اور تہہ دار فن ہے۔ انگریزی میں تنقید پر بے شمار کتابیں لکھی جاچکی ہیں۔ ان کے پیش نظر ہڈسن کی کتاب ابتدائی نوعیت کی لگتی ہے۔ البتہ یہ کتاب ادب کے طالب علم کے لیے کارآمد ہوسکتی ہے۔ اس کتاب کے پیش لفظ میں ڈاکٹر صاحب نے تنقید کے تمام پہلوؤں سے بحث کی ہے۔

کافکا کے ناولٹ کا ترجمہ ''قلب ماہیت'' کے نام سے ڈاکٹر صاحب نے کیا ہے۔ اس ناولٹ کا شمار کافکا کی بہترین کہانیوں میں ہوتا ہے۔ جدیدیت کے علم بردار کافکا کو بڑی اہمیت دیتے ہیں۔ کافکا بچپن ہی سے خود اعتمادی سے محروم اور ایک نامعلوم احساس جرم کا شکار تھا۔ خود اذیتی کا جذبہ اور شدید داخلی کرب کافکا کی اکثر کہانیوں کی بنیاد ہے۔

انگریزی ترجموں کے علاوہ جناب عصمت جاوید نے علامہ اقبال کی مشہور مثنوی ''اسرار خودی'' اور ''رموز بے خودی'' کا منظوم ترجمہ بھی کیا ہے جو ۱۹۹۱ اور ۱۹۹۸ میں بالترتیب شائع ہوئے۔ فرد کی خودی کے تعلق سے علامہ اقبال نے اپنے تصور خودی کو 'اسرار خودی' کے نام سے مثنوی کی صورت میں پیش کیا ہے اور 'رموز بے خودی' میں ملت کی خودی کا تصور اسلامی عقیدے کی روشنی میں واضح کیا ہے۔ انھوں نے ملت کی خودی میں فرد کی خودی کے ضم ہونے کو بے خودی سے تعبیر کیا ہے۔

پاکستان سے ۱۹۹۷ میں شائع ہونے والی کتاب گلبانگ خیام ہے، جس میں عمر خیام کی (۱۵۰) رباعیوں کا منظوم ترجمہ ہے۔ ڈاکٹر صاحب نے حرف آغاز میں بتلایا ہے کہ عمر خیام کا

نظریہ حیات صرف عیش کوشی اور شراب ہی سے عبارت نہ تھا۔ اگر اس کے فلسفۂ عیش امروز کا تجزیہ کریں تو ہمیں اس کی تہہ میں شدت غم کا وہ جذبہ ملے گا، جو خود آ گہی کی دین ہوتا ہے۔ اس کے فلسفہ نشاط میں دردمندی، یاسیت، بے بسی اور انسانی شعور کی نارسائی کا ایک زخمی احساس کارفرما تھا وہ ایک جھنجھلاہٹ اور انتقام کے جذبے کے تحت وہ اس زندگی سے آخری قطرۂ نشاط پی جانے کا مشورہ دیتا ہے۔ عصمت جاوید کہتے ہیں کہ یہ زندگی کے ساتھ گھاٹے پر کیا ہوا سودا ہے اور قاری کو مشورہ دیتے ہیں کہ وہ رباعیات خیام سے ایک ''محفوظ فاصلے'' کے ساتھ لطف اندوز ہوں۔

ترجمہ کا فن ایک مشکل فن ہے اور ایک لحاظ سے دیکھا جائے تو تخلیق سے مشکل تر ہے۔ ہر تخلیق اظہار کا پیراہن اپنے ساتھ لاتی ہے اور تخلیق کار کو پیرایہ اظہار کا کام شعوری طور پر انجام دینے کی بہت کم ضرورت ہوتی ہے، لیکن ترجمے میں تخلیق کار کا داخلی وجدان شریک نہیں رہتا۔ اسے فنی مہارت کے بل بوتے پر ایک اجنبی زبان کے اظہار کو ایک دوسری زبان میں منتقل کرنے کا ادق کام انجام دینا پڑتا ہے، جو خالص فنی سطح پر ہوتا ہے۔ منظوم ترجمہ تو اور بھی مشکلات سے دوچار کر دیتا ہے۔ ڈاکٹر عصمت جاوید نے نثری اور منظوم ترجمے نہایت قادر الکلامی کے ساتھ کیے ہیں۔ محض خیالات کا ترجمہ کر دینا تو نسبتاً آسان ہے، لیکن اصل تخلیق کے جذبات، احساسات، کرب، سوز اور تاثر کو اسی صوت و آہنگ اور لسانی نزاکتوں، علائم و استعاروں کے ساتھ منتقل کرنا ناممکن ہے۔ ترجمہ ایک میکانکی عمل ہے، تخلیقی عمل کو میکانکی عمل کے ذریعہ منتقل نہیں کیا جا سکتا۔ مگر ڈاکٹر عصمت جاوید ایک مترجم پر عائد ہونے والی ذمہ داریوں سے پوری طرح عہدہ برآ ہوئے ہیں اور ان کے ترجمے ماقبل کے ترجموں سے زیادہ بہتر، زیادہ موثر اور اصل سے زیادہ قریب ہیں۔

ڈاکٹر صاحب کی ایک اور مطبوعہ کتاب ''مرہٹی آموز'' ہے جو مہاراشٹر اردو اکیڈمی کی جانب سے ۱۹۹۲ میں اشاعت پذیر ہوئی۔ یہ کتاب اردو داں حضرات میں مرہٹی زبان کی استعداد پیدا کرنے کے لیے مفید ہے۔ اس کتاب میں نئی زبان سکھانے کا غیر روایتی طریقہ اختیار کیا گیا ہے۔

ان تصنیفات کے علاوہ ڈاکٹر صاحب نے بچوں اور بالغوں کے لیے بھی کتابیں لکھی ہیں۔ ڈاکٹر صاحب کی دیگر علمی مصروفیتیں بھی قابل ذکر ہیں۔ مرہٹواڑہ یونیورسٹی میں ریسرچ گائیڈ کے فرائض انجام دیتے رہے۔ ایس۔ ایس۔ سی بورڈ کے تحت ریاست مہاراشٹرا کے لیے

اردو زبان کی جتنی بھی کتابیں تیار ہوئیں، ان میں عصمت صاحب ایڈیٹر، چیف ایڈیٹر یا کنویز کی حیثیت سے شامل رہے۔ مطبوعہ کتابوں کے علاوہ مختلف رسائل میں بے شمار علمی و ادبی مضامین شائع ہوتے رہتے ہیں۔ آپ نے مختلف کتابوں کے مقدمے، پیش لفظ اور دیباچے لکھے اور بہت ساری کتابوں پر تبصرے بھی کیے ہیں۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ ان تمام مضامین اور تبصروں کو جو بکھرے ہوئے ہیں، ایک جگہ کر کے ان کا انتخاب کتابی شکل میں شائع کیا جائے تاکہ یہ علمی و ادبی کام محفوظ ہو جائے۔ ڈاکٹر صاحب کے پاس مسودوں کی شکل میں بھی بہت سارا اہم علمی و ادبی کام پڑا ہوا ہے۔ انھیں بھی کتابی شکل دینے کی ضرورت ہے۔ یہ کام مہاراشٹرا اردو اکیڈمی، وجد میموریل ٹرسٹ یا کوئی اور ادارہ کر سکتا ہے۔ اس طرف فوری توجہ کی ضرورت ہے۔

عصمت جاوید کی نثری کاوشوں اور کارناموں اور علمی مصروفیتوں کو دیکھتے ہوئے یہ تصور کرنا بھی مشکل ہے کہ ایسا شخص شاعر بھی ہو سکتا ہے۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ عصمت جاوید بنیادی طور پر شاعر ہیں۔ انھوں نے قطعات بھی کہے ہیں اور نظمیں بھی لیکن قطعات اور نظموں کا انتخاب ابھی تک طباعت کے انتظار میں ہے البتہ غزلوں کا انتخاب 'اکیلا درخت' کے نام سے ۱۹۹۸ء میں ہمارے سامنے آیا ہے۔ کتاب کا نام شاعرانہ تعلی ہے، لیکن ابتدا ہی میں ہمیں عصمت صاحب کی خاکساری کا یہ ثبوت ملتا ہے، وہ کہتے ہیں:۔

جو مجھ پہ نثر کا ہوتا نہ قرض اے جاوید
میں شاعری میں بڑا نام کر گیا ہوتا

غالباً اس شعر نے انھیں نقصان بھی پہنچایا اور یہ سمجھا جانے لگا کہ ڈاکٹر عصمت جاوید تو لسانیات ہی کے آدمی ہیں۔ یہ صحیح ہے کہ ماہر لسانیات، محقق، نقاد، تبصرہ نگار اور اردو ادب کے استاد کی حیثیت سے وہ برصغیر ہند و پاک کے ادبی حلقوں میں نہ صرف جانے پہچانے جاتے ہیں، بلکہ قدر کی نگاہ سے دیکھے جاتے ہیں اور اپنا ایک مقام رکھتے ہیں۔ اس طرح ان کی شاعری ان کی علمیت کے پس پردہ ہی رہی۔ عام طور پر دیکھنے میں آیا ہے کہ جب بھی کسی نقاد یا محقق نے شاعری کی ہے تو اس کی شاعری تنقیدی و تحقیقی شعور کے بوجھ تلے شدت احساس سوز، کرب، تاثر، غنائیت اور نغمگی سے محروم ہو گئی۔ لیکن ڈاکٹر عصمت جاوید استثنائی حیثیت رکھتے ہیں۔ 'اکیلا درخت' کی کئی ایسی غزلیں ہیں جو بہترین غزلوں کے انتخاب میں جگہ پانے کی مستحق ہیں۔ عصمت جاوید کی شاعری ان کے

طویل تجربات اور واردات کا نتیجہ ہے۔ شعر گوئی کا ہنر پختہ ہے۔ ان کی شاعری کا رشتہ ترقی پسند تحریک کی صالح روایات، جدیدیت کے نئے امکانات اور کلاسیکی غزل کی صحت مند روایات سے ہے۔

ابتدا میں صنف غزل کے موضوعات روایتی معاملات حسن و عشق تک محدود تھے۔ مگر غزل ہر دور میں تغیر پذیر رہی ہے۔ ہر انقلاب کا اس نے ساتھ دیا ہے۔ واردات دل کے ساتھ ساتھ حیات و کائنات کی پیش کش کا وسیلہ بنی رہی۔ جذبات نگاری کے دوش بدوش تصوف، فلسفہ، تفکر، احتجاج، سیاسی و انقلابی میلانات کے لیے بھی اس کا دامن وسیع ہوتا رہا۔ آج کی زندگی کے ہمہ جہت موضوعات، طبقاتی اضطراب، ٹوٹتی قدریں، اجنبیت، تنہائی، بے گھری، نفسیاتی و جنسی واردات، عالمگیر انسانی تجربات و احساسات اور عصری حسیت کے تمام نقوش غزل کے کینوس پر نمایاں ہیں۔ اور انھی کا عکس عصمت جاوید کی غزل میں بھی موجود ہے۔ اِدھر اُدھر سے چند شعر مثال کے طور پر پیش ہیں:

وہ تو سورج ہے جہاں جائے گا دن نکلے گا
رات دیکھی ہو تو سمجھے کہ اندھیرا کیا ہے

وہ چہرہ کیا بتاؤں کہاں تھا، کہاں نہ تھا
بس اتنا جانتا ہوں وہاں تھا، جہاں نہ تھا

تم مجھ کو قتل کر بھی سکو گے، یہ سوچ لو
لوگو! صدائے حق ہے سردار میں نہیں

شیشے کا سارا شہر تھا کتنا شکستنی
لیکن میں احتجاج کا پتھر نہ بن سکا

سائے میں اس کے بیٹھ کے ہم سوچتے کہاں
جو دھوپ جھیلنے کا سلیقہ شجر میں تھا

در ہیں ہونٹوں کے مقفل، سخت ہے پہرہ بہت
پھر بھی کہہ جاتا ہے خاموشی سے یہ چہرہ بہت

مرے دیار بدن میں تھا رات بھر روشن
گیا جو شام ڈھلے آخری کرن کی طرح

دستک ہی ہوگی اب کے، یہ شاید ہوا نہ ہو
اک بار اور دیکھ وہ در پر کھڑا نہ ہو

بہرحال ڈاکٹر عصمت جاوید ہمارے دور کی ایک اہم علمی وادبی دیدہ ور شخصیت ہیں اور بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا۔

اورنگ آباد

میر ہاشم

﴿ ۱ ﴾

شہیدِ ناز او بزمِ وجود است — نیاز اندر نہادِ ہست و بود است
نمی بینی کہ از مہرِ فلک تاب — بسیمائے سحر داغِ سجود است

❋

ہے ذرہ ذرہ اس کا ناز بردار — نیاز آئینِ فطرت کا ہے جوہر
کبھی دیکھا تو ہوگا داغِ سجدہ — بہ شکلِ مہر سیمائے سحر پر!

❋

All that exists, is enamoured of His charms,
His supreme authority is challenged by none.
Have you not seen the mark of prostration
On the forehead of the morn, mistaken for the sun?

﴿ ۲ ﴾

دلِ من روشن از سوزِ درون است — جہان بین چشمِ من از اشکِ خون است
ز رمزِ زندگی بیگانہ تر باد — کسے کو عشق را گوید جنون است

❋

ہے دل روشن مرا سوزِ دروں سے — جہاں بیں میری آنکھیں اشکِ خوں سے
ہے رمزِ زندگی سے دور کتنا — کرے جو عشق کی نسبت جنوں سے

❋

It's Love which illumines my heart with sadness.
My bleeding eyes can see the entire world.
Let that wiseman be blind to mysteries!
Who holds that Love is nothing but madness.

(۳)

بہ باغاں بادِ فروردیں دہد عشق — بہ راغاں غنچہ چوں پرویں دہد عشق

شعاعِ مہرِ او قلزم شگاف است — بماہی دیدۂ رہ بیں دہد عشق

❊

خیاباں میں ہے بادِ عنبریں عشق — بیاباں کو بھی کر دے گُل زمیں عشق

جو دریا چیر کر راہیں نکالے — تو ماہی کو بھی کر دے راہ بیں عشق

❊

It's Love which gives gardens a shower-bath.
It's Love which makes the deserts blossom.
It's Love which splits the surging ocean.
It's Love which makes the fish seek its path.

(۴)

عقابان را بہائے کم نہد عشق — تذروان را بہ بازاں سر دہد عشق

نگہ دارد دلِ ماخویشتن را — ولیکن از کمینش بر جہد عشق

❊

عقابوں کو بھی کم مایہ کرے عشق — چکوروں کے جو دل میں جا کرے عشق

سنبھل اے دل! نہ جانے کب اچانک — اُچھل کر گھات سے حملہ کرے عشق

❊

Love releases patridges to hawks for fight
And puts the latter to disgraceful flight.
Though for self-guarding, our hearts may have a knack,
Love, lying in wait, springs in a surprise attack.

﴿۵﴾

بہ برگِ لالہ رنگ آمیزیِ عشق ‎ ‎ بجانِ ما بلا انگیزیِ عشق
اگر این خاکدان را واشگافی ‎ ‎ درونش بنگری خونریزیِ عشق

٭

گل لالہ میں رنگ آمیزیِ عشق ‎ ‎ قیامت ہے بلا انگیزیِ عشق
زمیں کا چیر کر سینہ جو دیکھیں ‎ ‎ وہاں بھی پائیں گے خونریزیِ عشق

٭

It's Love which makes the tulips bleed.
It's Love which causes commotion to breed.
If you split the earth (and view its rocky bed),
You'll find it flooded with Love's bloodshed.

﴿۶﴾

نہ ہر کس از محبت مایہ دار است ‎ ‎ نہ با ہر کس محبت سازگار است
بروید لالہ با داغِ جگر تاب ‎ ‎ دلِ لعلِ بدخشاں بے شرار است

٭

نہ ہر دل میں محبت کا گزر ہے ‎ ‎ نہ ہر دل پر محبت کا اثر ہے
لیے داغِ جگر اُگتا ہے لالہ ‎ ‎ مگر لعلِ بدخشاں بے شرر ہے

٭

Love doesn't fall to every body's lot
Nor does Love benefit all and sundry.
The red-hot tulip shines with its burnt spot,
While cold and sparkless is the blood-red ruby.

﴿۷﴾

دریں گلشن پریشاں مثلِ بویم　　نمی دانم چہ می خواہم چہ جویم
برآید آرزو یا بر نیاید　　شہیدِ سوز و سازِ آرزویم

*

نہیں معلوم، کیا شے ڈھونڈتا ہوں　　چمن میں میں پریشاں مثلِ بو ہوں
بر آئے آرزو یہ بر نہ آئے　　شہیدِ سوز و سازِ آرزوں ہوں

*

Albeit roaming like the vagabond smell,
What I am seeking, I can not tell.
Irrespective of the fulfilment of desire.
I'm dwelling in its constantly blazing fire.

﴿۸﴾

جہاں مشتِ گل و دل حاصلِ اوست　　ہمیں یک قطرۂ خوں مشکلِ اوست
نگاہِ ما دو بیں افتادہ ورنہ　　جہانِ ہر کسے اندر دلِ اوست

*

لہو کی بوند ہونے پر بھی یہ دل　　اسی دنیا کی جاں، اِس کا ہی حاصل
ہمیں دو دیکھتے ہیں ورنہ دنیا　　ہر اک انساں کی، اُس کے دل میں داخل

*

It's heart that counts, not the world of mud,
Though the heart is but a drop of blood.
Though the eyes are accustomed to see things apart,
Every one's world is carried in one's heart.

﴿۹﴾

سحر می گفت بلبل باغباں را | دریں گل جز نہالِ غم نگیرد
بہ پیری می رسد خارِ بیاباں | ولے گل چوں جواں گردد بمیرد

❋

سحر، کہتی تھی بلبل باغباں سے | یہ آئینِ چمن کی ہے بڑی بھول!
بڑھاپے تک یہاں جیتے ہیں کانٹے | جواں ہوتے ہی مرجاتے ہیں سب پھول

❋

The nightingale, once, complained to the Morn:
"The earth grows naught but the Tree of Gloom.
Blest with long life is the unworthy thorn,
While the flower dies in the prime of its bloom!"

﴿۱۰﴾

جہانِ ما کہ نابودست بودش | زیاں تو اَم ہمی زاید ز سودش
کہن را نو کُن و طرحِ دِگر ریز | دلِ ما برنتابد دیر و زودش

❋

یہ ہست و بود کی دنیا بدل ڈال | زیان و سود کی دنیا بدل ڈال
پرانے ہوگئے اس کے طریقے | یہ دیر و زود کی دنیا بدل ڈال

❋

This world, with its tendency to grow and decay.
Its hide-bound laws of profits and losses
And quick-cum-time consuming process
Has grown old; make a New World, instead I pray.

﴿۱۱﴾

نوائے عشق را ساز است آدم — کشاید راز و خود راز است آدم
جہاں اُو آفرید، این خوبتر ساخت — مگر با ایزد انباز است آدم

*

ہے خود ہی راز، خود ہی راز جو ہے — ربابِ عشق کا ہے تار آدم
کرے وہ خلق، یہ بہتر بنائے — خدا کا ہے شریکِ کار آدم

*

Adam, the divine lover, carries to perfection
The Universe which was initiated by the Maker;
Explorer of mysteries, though a mystery himself,
Ought not he be called, "The Fellow Creator?"

﴿۱۲﴾

نہ من انجام نے آغاز جویم — ہمہ رازم جہانِ راز جویم
گر از روئے حقیقت پردہ گیرند — ہمہ بوک و مگر را باز جویم

*

سراغِ ابتدا و انتہا سے — مجھے کیا؟ میں سراپا راز جو ہوں
حقیقت سے جو پردہ اٹھ بھی جائے — میں 'شاید' اور 'مگر' کو پھر بھی ڈھونڈوں

*

Though myself a mystery, I am an eternal explorer,
Even in case, Reality lifts Its curtain
I shall still hesitate to call It certain,
It's 'Ifs and Buts' that I shall reseek further.

﴿ ۱۳ ﴾

دلا نارائیِ پروانہ تا کے نگیری شیوۂ مردانہ تا کے
یکے خود را بسوزِ خویشتن سوز طوافِ آتشِ بیگانہ تا گے

٭

تری پروانہ کیشی کب تک اے دل؟ تو خود اپنے پہ شیدا کیوں نہیں ہے؟
کہاں تک یہ طوافِ آتشِ غیر تجھی میں آگ پیدا کیوں نہیں ہے؟

٭

How long, moth-like, will you dive
Into the fire and commit the unmanly suicide?
How long this dance around the flame outside?
Have a plunge into your inner fire and thrive!

﴿ ۱۴ ﴾

تنے پیدا کن از مشتِ غبارے تنے محکم تر از سنگین حصارے
درونِ اُو دلِ درد آشنائے چو جوئے در کنارِ کوہسارے

٭

تو مشتِ خاک سے پیدا کر اک تن تنِ محکم کہ جو سنگِ گراں ہو
پھر اس تن میں بنا درد آشنا دل ندی جیسے پہاڑوں میں رواں ہو

٭

Build a body out of a handful of dust,
Harder than the stone-walled citadel,
Develop therein a Heart, malleable yet robust
As a meandering stream through a rugged vale.

﴿ ۱۵ ﴾

زآب وگل خدا خوش پیکرے ساخت　　جہانے از اِرم زیبا ترے ساخت
ولے ساقی بآن آتش کہ دارد　　زخاکِ من جہانِ دیگرے ساخت

❋

خدا نے تجھ کو خوش پیکر بنایا　　اِرم سے یہ جہاں بہتر بنایا
مگر ساقی[1] نے دے کر آنچ اپنی　　مجھی سے عالم دیگر بنایا

❋

My body was made a beauty by God,
More beautiful than the garden of Heaven.
But the [1]Cup-bearer, with the help of his liquid fire,
Kneaded my clay into a different world.

﴿ ۱۶ ﴾

بہ یزداں روزِ محشر برہمن گفت　　فروغِ زندگی تابِ شرر بود
ولیکن گر نہ رنجی با تو گویم　　صنم از آدمی پائندہ تر بود

❋

برہمن نے کہا محشر میں حق سے　　ترا آدم فقط مشتِ شرر تھا
برا مت مان گر تجھ سے یہ کہہ دوں　　مرا بُت اس سے تو پائندہ تر تھا

❋

The Brahmin, on the Last Day, addressed God,
"The life-spark Thou created was of short duration
Excuse me if I claim that the idol I made
Was more stable than Man, Thou had created".

---

1 The Cup-bearer stands for the Holy Prophet

(۱) مراد ساقی کوثر

﴿۱۷﴾

گزشتی تیز گام اے اخترِ صبح    مگر از خوابِ ما بیزار رفتی
من از نا آگہی گم کردہ راہم    تو بیدار آمدی بیدار رفتی

❋

تو اے نجمِ سحر! اے تیز رفتار    ہماری نیند سے شاید تھا بیزار
اِدھر ہم خوابِ غفلت میں، اُدھر تو    گیا بیدار، آیا بھی تھا بیدار

❋

Oh you, the quick-paced Morning Star on high,
You kept vigil at night, while we men slept.
Our sleep displeased you, perhaps, that's why
Vigilant you came and vigilant you left.

﴿۱۸﴾

تہی از ہائے و ہو میخانہ بودے    گلِ ما از شرر بیگانہ بودے
نبودی عشق و این ہنگامۂ او    اگر دل چوں خرد فرزانہ بودے

❋

نہ شور و غل، نہ یہ میخانہ ہوتا    ہر اک باہم دگر بیگانہ ہوتا
نہ ہوتا عشق، نَے ہنگامۂ عشق    اگر دل عقل سا فرزانہ ہوتا

❋

Had the heart been as wise as the head,
The taverns would have been devoid of commotion.
Man would have been without emotion,
The world would have been the abode of the dead.

﴿۱۹﴾

تُرا اے تازہ پرواز آفریدند سراپا لذّت بال آزمائی
ہوس مارا گراں پرواز دارد تو از ذوقِ پریدن پر کشائی

❋

اے تازہ واردِ میدانِ پرواز ہے تجھ میں ذوقِ قوت آزمائی
گراں پرواز ہم بارِ ہوس سے مبارک تجھ کو شوقِ پر کشائی

❋

Oh thou, the young bird! How ambitious thou art!
With the desire to scale the higher skies,
Lust prevents us from flying as far,
But a vast firmament before thee lies.

﴿۲۰﴾

چہ لذّت یارب اندر ہست و بود است دلِ ہر ذرّہ در جوشِ نمود است
شگافد شاخ را چون غنچۂ گل تبسم رمزِ از ذوقِ وجود است

❋

عجب ہے لذّتِ ایجاد یارب ہیں سب سرشار ذوقِ زندگی سے
کلی جب شاخِ گل سے پھوٹتی ہے تو ہنس پڑتی ہے فرطِ سرخوشی سے

❋

The taste for life is a delicacy to relish,
All creation is anxious to flourish,
When the sprouting rose-bud splits the bough,
With a playful smile it shoots above.

﴿۲۱﴾

شنیدم در عدم پروانہ می گفت دمے از زندگی تاب و تبم بخش
پریشاں کن سحر خاکسترم را ولیکن سوز و سازِ یک شبم بخش

٭

دعا کرتا تھا پروانہ عدم میں "شرر کی زندگی یارب! مجھے بخش
سحر دم، میری خاکستر اُڑا دے مگر بے تابیِ یک شب مجھے بخش"

٭

Before birth, the moth requested the Creator:
"Give me a breath-ful of restless strife,
Scatter my ashes in the morn if thou likest,
But give me a night-long burning life".

﴿۲۲﴾

مسلماناں مرا حرفی ست در دل کہ روشن تر ز جانِ جبرئیل است
نہانش دارم از آزر نہاداں کہ این سرّے ز اسرارِ خلیل است

٭

مسلمانو! مرے دل میں ہے وہ بات جو رازِ ہم نوایانِ چمن ہے
میں کیوں آزر نہادوں کو بتاؤں؟ کہ یہ سرِّ خلیلِ بت شکن ہے

٭

Oh Muslims, I have a word to confide with you,
More enlightening, than the Word of the Holy Ghost.
I have withheld it from the idol-minded ones,
It is the secret of Abraham, the iconoclast.

﴿۲۳﴾

بہ کویش رہ سپاری اے دل اے دل — مرا تنہا گزاری اے دل اے دل
دمادم آرزو ہا آفرینی! — مگر کارے نداری اے دل اے دل

٭

اُسی کوچے میں مجھ کو لے چلا پھر! — مجھے تو نے کیا بد نام، اے دل
تمناؤں کی بارش کے علاوہ — تجھے آتا بھی ہے کچھ کام، اے دل

٭

Oh heart! My heart! Don't make me go in search
Of my Lady-Love and leave me in the lurch.
It appears thou hast no other job on hand
Except to create a heap of desires (like the desert sand).

﴿۲۴﴾

رہے در سینۂ انجم کشائی — ولے از خویشتن نا آشنائی
یکی بر خود کشا چون دانہ چشمی — کہ از زیرِ زمیں نخلی بر آئی

٭

ستاروں میں گزر گاہیں نکالیں — مگر اب تک ہے خود سے بے خبر تو
مثالِ دانہ زیرِ خاک کھول آنکھ — کہ نکلے خاک سے مثلِ شجر تو

٭

You do have an access to stardom free,
But still you are stranger to your inner self,
Germinate like a seed lying underground,
That you may grow into a giant huge tree.

﴿۲۵﴾

سحر در شاخسارِ بوستانے چہ خوش می گفت مرغِ نغمہ خوانے
بر آور ہرچہ اندر سینہ داری سرودے نالۂ آہے فغانے

*

سحر، کہتا تھا اک مرغِ خوش الحاں کہاں ہے مستی مئے، نغمۂ نَے؟
چھپا رکھو نہ سینے میں، نکالو کوئی نغمہ، کوئی نالہ، کوئی لَے!!

*

A singing bird while perching on a tree
Was telling in the garden to every body,
"Bring out whatever's in your heart -- a cry of joy,
A melody; a plaint or a deeply heaved sigh".

﴿۲۶﴾

ترا یک نکتۂ سربستہ گویم اگر درسِ حیات از من بگیری
بمیری گر بتن جانے نداری وگر جانے بتن داری نمیری

*

اگر لینا ہے درسِ زندگانی تو مجھ سے سیکھ یہ گُر زندگی کا
جوتن محرومِ جاں ہو، تو بھی مرجائے جوتن دارائے جاں ہو، تو بھی زندہ

*

If you want to know what's life and its goal,
Let me confide you with a top - guarded secret,
You are life-less with a soul-less body
And full of life with an embodied soul.

﴿۲۷﴾

بہل افسانۂ آن پا چراغے حدیثِ سوزِ او آزارِ گوش است
من آن پروانہ را پروانہ دانم کہ جانش سخت کوش و شعلہ نوش است

*

تو جل کر مرنے والوں کی نہ کر بات بہت سختی طلب ہے جاں فروشی
میں اس پروانے کو پروانہ جانوں جو رکھتا ہو مذاقِ شعلہ نوشی

*

Avoid to tell me the ear-rending story
Of the moth, lying dead at the foot of the candle,
As for me, that moth is worth its name
Which, sustaining agony, gulps alive the flame.

﴿۲۸﴾

ترا از خویشتن بیگانہ سازد من آن آبِ طربناکے ندارم
بباز آرم مجو دیگر متاعے چو گل جز سینۂ چاکے ندارم

*

جو اپنے آپ کو بیگانہ کر دے نہیں پیتا میں وہ آبِ طرب ناک
یہی میری متاعِ بے بہا ہے کہ مثلِ گل میرا سینہ ہے صد چاک

*

I don't possess the liquor with a joy exiting power
Which makes one oblivious of one's self.
You have come to the wrong shop if you ask for anything
Except my chest split into the petals of a rose flower

﴿۲۹﴾

زیاں بینی ز سیرِ بوستانم　　اگر جانت شہیدِ جستجو نیست
نمایم آنچہ ہست اندر رگِ گل　　بہارِ من طلسمِ رنگ و بو نیست

*

مرے سیرِ گلستاں سے تجھے کیا؟　　اگر شیدا نہیں تو جستجو کا
بتاتا ہوں رگِ گل کے میں اسرار　　تو دیوانہ طلسمِ رنگ و بو کا

*

If you have no zeal for seeking the Truth,
My visit to the garden will bring you no gains.
To me, the spring is not the talisman of colours,
I point out what's within the flowers' veins.

﴿۳۰﴾

بروں از ورطۂ بود و عدم شو　　فزوں تر زین جہانِ کیف وکم شو
خودی تعمیر کن در پیکرِ خویش　　چو ابراہیم معمارِ حرم شو

*

نکل آ ورطۂ بود و عدم سے　　کچھ اوپر اُٹھ جہانِ کیف وکم سے
خودی تعمیر کر پیکر میں اپنے　　تجھے نسبت ہے ''معمارِ حرم'' سے

*

Come out of the whirl-pool of entity-non-entity,
Rise above the world of quality and quantity
And build the Inner self in your body confine,
Like Abraham who raised the Holy shrine.

﴿۳۱﴾

ز مرغانِ چمن نا آشنایم  بشاخِ آشیاں تنہا سرایم
اگر نازک دلی از من کراں گیر  کہ خونم می تراود از نوایم

❋

نہیں واقف میں مرغانِ چمن سے  کہ تنہا چہچہانا میری خو ہے
اگر نازک ہے تیرا دل، تو مت سن  مری آواز میں شامل لہو ہے

❋

Unlike my friends; the other garden birds,
I sing lonely on the branch of my nest.
Leave me alone, if thou hast a delicate heart,
My songs ooze blood, (thy heart wilt smart).

﴿۳۲﴾

جہان یارب چہ خوش ہنگامہ دارد  ہمہ را مستِ یک پیمانہ کردی
نگہ را از نگہ آمیز دادی  دل از دل جاں ز جاں بیگانہ کردی

❋

عجب دنیا بنائی تو نے یارب  ہر اک کو مستِ یک پیمانہ رکھا
نگاہوں کو نگاہوں سے ملایا  تو دل کو دل سے بھی بیگانہ رکھا

❋

Thy world, oh God, is full of pleasing uproar,
Though Thou hast made all, of the common core,
Yet the stranger is the heart to heart and the soul to soul,
But, the eyes do greet others' eyes, whenever they meet

﴿۳۳﴾

سکندر با خضر خوش نکتۂ گفت　　شریک سوز و سازِ بحر و بر شو
تو این جنگ از کنارِ عرصہ بینی　　بمیر اندر نبرد و زندہ تر شو

❋

سکندر نے کہا اک دن خضر سے　　شریکِ سوز و سازِ بحر و بر ہو
کنارے سے نہ کر نظّارۂ جنگ　　تو لڑکر جان دے اور زندہ تر ہو

❋

Alexander, told Khizer, "Why dost thou flee?
Share the joys and pains of the land and sea.
Thou art a distant on-looker only, not a fighter,
Join the struggle; die and thus live forever".

﴿۳۴﴾

سریرِ کیقباد، اکلیلِ جم خاک　　کلیسا و بتستان و حرم خاک
و لیکن من ندانم گوہرم چیست　　نگاہم برتر از گردوں تنم خاک

❋

ہے تختِ کیقباد و تاجِ جم خاک　　کلیسا ہو کہ ہوں دیر و حرم، خاک
خدا جانے ہماری اصل کیا ہے　　نظر گردوں سے اونچی اور ہم، خاک

❋

The throne of Kaikoba'd and Jamshy'd's cup,
The churches, the shrines-all've reduced to dust.
Dust I am too, yet I look beyond the skies,
I don't know with what quintissence I'm made-up.

﴿۳۵﴾

اگر در مشتِ خاکِ تو نہادند    دلِ صد پارۂ خوں نا بہ بارے
ز ابرِ نو بہاراں گریہ آموز    کہ از اشکِ تو روید لالہ زارے

❋

مشیت نے اگر تجھ کو دیا ہے    دلِ صد پارۂ غم ناک و خوں بار
تو پھر ابرِ بہاراں کی طرح رو    کہ اشکوں سے اُگیں تیرے چمن زار

❋

If your clayey body happens to shroud
A broken heart, ready to sprinkle blood-showers,
Learn how to shed tears from the Vernal Cloud
That, your tears may bring forth flowers.

﴿۳۶﴾

دمادم نقش ہائے تازہ ریزد    بیک صورت قرارِ زندگی نیست
اگر امروزِ تو تصویرِ دوش است    بخاکِ تو شرارِ زندگی نیست

❋

ہر اک لمحہ، بناتا ہے زمانہ    نئے نقش و نگارِ زندگانی
اگر ہے آج تیرا کل کی تصویر    نہیں تجھ میں شرارِ زندگانی

❋

Like a painter, the ever-changing Life paints fast
Fresh pictures of the incoming and outgoing moments.
One lacks indeed the spark of life
If one's present is the replica of its past.

﴿۳۷﴾

چو ذوق نغمہ ام در جلوت آرد　　قیامت افگنم در محفلِ خویش
چو می خواہم دمے خلوت گزینم　　جہاں را گم کنم اندر دلِ خویش

٭

ہو دل نغمہ سرائی پر جو مائل　　تو بن جاتا ہے پل میں جانِ محفل
مگر خلوت گزینی پر جو آئے　　تو خود میں گم کرے دنیا کو یہ دل

٭

When my desire to sing brings me before a congregation,
The listeners applaud me in a big ovation.
But when to a secluded place I depart,
No trace of the outer world is found in my heart.

﴿۳۸﴾

چہ می پرسی میانِ سینہ دل چیست　　خرد چوں سوز پیدا کرد دل شد
دل از ذوقِ تپش دل بود لیکن　　چویکدم از تپش افتاد گل شد

٭

خرد میں سوز تھا تو دل بنا دل　　وہی دل، دل ہے جو ہوتا ہے صد چاک
تڑپتا تھا تو لگتا تھا کہ دل ہے　　تڑپنا چھوڑتے ہی بن گیا خاک

٭

Your query: "What's the heart?" I admire!
The heart is the creation of my intellectual Fire.
It's this fire which brings my heart into play,
The moment it's off, the heart's a lump of clay.

﴿۳۹﴾

خرد گفت او بچشم اندر نگنجد     نگاہِ شوق در اُمید و بیم است
نمی گردو کہن افسانۂ طور     کہ در ہر دل تمنائے کلیم است

*

خرد نومید دیدار الٰہی     امید و بیم میں ہے شوق پھر بھی
کہن ہوتا نہیں افسانۂ طور     کہ ہے ہر قلب میں ذوق کلیمی

*

Reason claims: "You can never see Him."
Yet, the hope to see God shall never be dim:
The "Episode of Sinai," shall never grow old.
Every one has Moses in his heart's mould.

﴿۴۰﴾

کنشت و مسجد و بت‌خانہ و دیر     جز این مشتِ گلے پیدا نہ کردی
زحکم غیر نتواں جز بدل رست     تو اے غافل دلے پیدا نہ کردی

*

کیے دیر و حرم تعمیر تو نے     مگر مٹی میں جان آئے کہاں سے
تو دل تعمیر کر اب بھی اے ناداں     کہ ہو آزاد قیدِ این و آں سے

*

By building mosques, temples, churches, I say
You have produced nothing but a lump of clay.
You haven't produced a heart instead, oh sage,
That trees one from others' bondage.

﴿۳۱﴾

نہ پیوستم درین بُستاں سرا دل    زبندِ این و آن آزادہ رفتم
چو بادِ صبح گردیدم دمے چند    گُلاں را آب و رنگے دادہ رفتم

*

میں گزرا بے نیازانہ جہاں سے    رہا آزاد بندِ این و آں سے
صبا بن کر، گلوں میں رنگ بھرتا    میں پل دو پل میں گزرا گلستاں سے

*

I didn't attach my heart to a rosy
Garden nor have I found it cosy.
In the garden, like a morning breeze I crept,
Imparted lustre to the flowers and left.

﴿۳۲﴾

بخود باز آورد رندِ کہن را    مے بر ناکہ من در جام دارم
من این مے چون مغانِ دورِ پیشین    زچشمِ مستِ ساقی وام کردم

*

جو لائے ہوش میں رندِ کہن کو    مرے ساغر میں وہ صہبا بھری ہے
جو مجھ کو مثلِ میخوارانِ پیشیں    نگاہِ مستِ ساقی[1] سے ملی ہے

*

I have filled my flask with a fresh wine
Which brings to senses even a habitual drunkard,
Like the old imbibers of the hoary past,
I owe this liquor to the intoxicating eyes of my Cup-bearer[1]

---

1. The Cup-bearer stands for the Holy Prophet.    ١ مراد ساقی کوثر حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ

﴿۳۳﴾

سفالم را مے او جامِ جم کرد
درونِ قطرہ ام پوشیدہ یم کرد
خرد اندر سرم بت خانہ ریخت
خلیلِ عشق دیرم را حرم کرد

٭

اسی مے سے مِرا دل جامِ جم ہے
اسی کے فیض سے یہ قطرہ یم ہے
جو بت خانہ بنایا تھا خرد نے
خلیلِ عشق کے باعث حرم ہے

٭

Love made my clay into a wine-cup in motion,
I was but a drop, Love made me an ocean,
Reason had made my head a temple-so fine,
But like Abraham, Love converted it into a Holy Shrine.

﴿۳۴﴾

خرد زنجیریِ امروز و دوش است
پرستارِ بتانِ چشم و گوش است
صنم در آستیں پوشیدہ دارد
برہمن زادۂ زنار پوش است

٭

خرد زنجیریِ امروز و فردا
خرد حلقہ بگوشِ دیدہ و گوش
چھپائے رکھتی ہے بت آستیں میں
ہے مثلِ برہمن زنار بردوش

٭

Reason, enchained to the limits of ephemeral Time
Worships only the five sense organs.
With idols up its sleeves, it carries across its shoulder
Sacred thread of a Brahmin-born priest.

﴿۴۵﴾

خرد اندر سرِ ہر کس نہادند تنم چو دیگراں از خاک و خون است
ولے این راز کس جز من نداند ضمیرِ خاک و خونم بے چگون است

❋

بدن ہر اک کا مٹی سے بنا ہے خرد سے بھی نہیں سر کوئی خالی
مرا دل بھی ہے آب و گلِ کا لیکن مجھی کو ہے خبر، ہے بے مثالی

❋

Every one's head carries a mind.
My body like others' is made of flesh and blood
But none knows except me the secret that
The make-up of my conscience is unique of its kind.

﴿۴۶﴾

گدائے جلوہ رفتی بر سرِ طور کہ جانِ تو ز خود نامحرمے ہست
قدم در جستجوئے آدمی زن خدا ہم در تلاشِ آدمی ہست

❋

خدا کی جستجو میں، بر سرِ طور ترا جانا کہاں کی آگہی ہے
تلاشِ آدمی کر تو اے نادل خدا کو بھی تلاشِ آدمی ہے

❋

You went to the Mount Senai for divine clue
Without knowing what's within you.
Find that lurking man within you, if you can,
God Himself is in search of such a man.

﴿۴۷﴾

بگو جبریل را از من پیامے مرا آن پیکرِ نوری نداوند
ولے تاب و تبِ ما خاکیاں بین بنوری ذوقِ مہجوری نداوند

٭

کوئی جبریل سے کہہ دے کہ انساں ہے گرچہ پیکرِ نوری سے محروم
مگر ہم خاکیوں کی بھی تڑپ دیکھ ہیں نوری ذوقِ مہجوری سے محروم

٭

When man is made of dust and angels; of Light,
Is it not, oh Gabriel a strange sight
To see the Dust restless for Divine amalgamation
And the Light, unknown to the pangs of seperation?

﴿۴۸﴾

ہُمائے علم تا افتد بدامت یقیں کم کن گرفتارِ شکے باش
عمل خواہی؟ یقیں را پختہ تر کن یکے جوے و یکے بین و یکے باش

٭

اگر بننا ہے عالم 'شک' میں گھر جا چھڑا لے تو یقیں سے اپنا دامن
جو تو مردِ عمل ہے سُن یقیں کی تو دیکھ 'ایک' 'ایک' کی مان 'ایک' کا بن

٭

If you want to ensnare the Phoenix of Learning,
Reduce your certainties; increase your doubts
But if interested in getting things done,
Believe in One, seek One and identify with One.

﴿۴۹﴾

خرد بر چهرهٔ تو پرده ها بافت     نگاہے تشنهٔ دیدار دارم
در اُفتد ہر زماں اندیشه با شوق     چه آشوب افگند در جانِ زارم

٭

تو کیا جانے اے نابینا خرد مند     نظر دیدار کو کیوں میری ترسے
ہے کیوں اس خوف سے لرزاں مرا شوق     نہ جانے کیا قیامت دل پہ گزرے

٭

Intellect has blind-folded your eyes,
But I, for one, crave for a glimpse of my Master,
Fearing constantly that this yearning for His sight
May bring to my soul an unbearable disaster

﴿۵۰﴾

دلت می لرزد از اندیشهٔ مرگ     زبیمش زرد مانند زریری
بخود باز آ خودی را پخته تو گیر     اگر گیری پس از مردن نه میری

٭

تو خوفِ مرگ سے لرزاں ہے کتنا     کچھ ایسا کر، تجھے ڈرنا نہ آئے
اگر تو کر سکے محکم خودی کو     تو مر کر بھی تجھے مرنا نہ آئے

٭

Don't fear death, my dear, any longer,
Don't go pale but strengthen your faith.
Realise your Self-Hood and make it stronger,
You shall then never die even after death.

﴿ ۵۱ ﴾

زپیوندِ تن و جانم چہ پرسی	بدامِ چند و چوں درمی نیایم
دمِ آشفتہ ام در پیچ و تابم	چو از آغوشِ نَے خیزم، نوایم

*

نہ پوچھو مجھ سے رشتہ جسم و جاں کا	کہ میں "کیوں" اور "کیا" سے ماورا ہوں
دمِ آشفتہ ہوں، بے تاب و مضطر	نکل کر "چوب نَے" سے لَے بنا ہوں

*

Don't ask me about the body-soul relation,
I don't fall a prey to such an enquiry indeed.
Like the restless breath, I wriggle in pain,
I am a plaintive note, escaping from the reed.

﴿ ۵۲ ﴾

مرا فرمود پیرِ نکتہ دانے	ہر امروزِ تو از فردا پیام است
دل از خوبانِ بے پروا نگہدار	حریمش جز باو دادن حرام است

*

کہا مجھ سے یہ پیرِ نکتہ داں نے	نظر اپنی نہ تم بے باک رکھو
سنبھالو دل کو خوبانِ جہاں سے	خدا کا گھر، بتوں سے پاک رکھو

*

A sage once told me, "Your heart I laud
Guard it against the Beauties Prime,
Because to surrender it except to God
Is unlawful and a heinous crime".

﴿۵۳﴾

ز رازی معنیِ قرآں چه پرسی ضمیرِ ما بآیاتش دلیل است
خرد آتش فروزد دل بسوزد همین تفسیرِ نمرود و خلیل است

*

نہ رازی سے سمجھ معنیِ قرآں جو دل مانے، وہی معنیِ مقصود
گلستاں دل کو کر نارِ خرد میں یہی ہے شرح ابراہیمؑ و نمرود

*

Don't ask Razi, the meaning of the Qur'an
Which should be clear to your conscience, (the measuring rod).
The heart burns in the fire kindled by the Intellect,
The heart is like Abraham and the Intellect like Nimrod.

﴿۵۴﴾

من از بود و نبودِ خود خموشم اگر گویم که هستم، خود پرستم
ولیکن این نوائے سادۂ کیست کسے در سینه می گوید که هستم

*

مرا کہنا کہ ''ہوں'' ہے خود پرستی ''نہیں ہوں'' کا مگر دعویٰ کروں کیوں؟
کہ دل کی دھڑکنوں میں کوئی تو ہے جو کہتا ہے کہ ''میں ہوں'' ''میں ہوں'' ''میں ہوں''

*

I hold my silence, about my existence or otherwise,
Because to say "I exist" is egoistic and sham
But some one within my bosom, whispers in a plain voice,
"I am; I am; I am; I am."

﴾۵۵﴿

زمن با شاعرِ رنگیں نوا گوئے — چہ سود از سوز اگر چوں لالہ سوزی
نہ خود را می گداز از آتشِ خویش — نہ شامِ دردمندے بر فروزی

※

بتا اے شاعرِ رنگیں نوا کیوں — تو رہتا ہے مثالِ لالہ سوزاں؟
نہ جل سکتا ہے اپنی آگ میں تو — نہ روشن تجھ سے شامِ درد منداں

※

Ask the Romantic poet, on my behalf,
"Why do you fake burning like a flameless tulip?
When you have no fire within you to mellow,
Nor can you brighten the eve of a grief-stricken fellow.

﴾۵۶﴿

ز خوب و زشتِ تو نا آشنایم — عیارش کردۂ سود و زیاں را
دریں محفل زمن تنہا ترے نیست — بچشمِ دیگرے بینم جہاں را

※

نہیں واقف میں تیرے نیک و بد سے — ترے سود و زیاں کو میں نہ جانوں
مرا طرزِ نظر سب سے جدا ہے — بھری محفل میں تنہا پڑ گیا ہوں

※

I don't know the likes and dislikes of yours
Who are engrossed in your profits and losses only
Because I view the world with a detached outlook
Which has made me alienated and lonely.

﴿۵۷﴾

تو اے شیخِ حرم شاید ندانی — جہانِ عشق را ہم محشرے ہست
گنہ و نامہ و میزاں ندارد — نہ اورا مسلمے نے کافرے ہست

❋

تو اے شیخِ حرم شاید نہ جانے — جدا محشر ہے اہلِ دل کی خاطر
جہاں نامہ کوئی ہوگا، نہ میزاں — جہاں مسلم کوئی ہوگا نہ کافر

❋

Of lord of the Harem, you are not, perhaps, aware that
There is a separate Day of Judgement for divine lovers
With no Record of one's doings nor a Balance to weigh them,
And none will be labelled as Muslim or a Kafir.

﴿۵۸﴾

چو تاب از خود بگیرد قطرۂ آب — میانِ صد گہر یک دانہ گردد
بہ بزم ہمنوایاں آن چنان زی — کہ گلشن بر تو خلوت خانہ گردد

❋

جو قطرے میں ہو شانِ خود فروزی — میانِ صد گہر یک دانہ بن جائے
بسر کر اہلِ محفل میں کچھ ایسے — کہ محفل تیرا خلوت خانہ بن جائے

❋

A drop of water turns itself into a matchless pearl
When it extracts and acquires the lustre of its own.
Live among the like-minded, in a similar way
That, in their company, you look and feel alone.

﴿۵۹﴾

من اے دانشوراں در پیچ و تا بم | خرد را فہم ایں معنی محال است
چساں در مشتِ خاکی تن زند دِل | کہ دل دشتِ غزالانِ خیال است

٭

میں اے دانشورو! ہوں کشمکش میں | بتانا یہ خرد کو بھی ہے مشکل
جو ہے دشتِ غزالانِ خیالات | بنا سکتی ہے کیوں کر خاک وہ "دل"

٭

Oh you intellectuals and the sages smart,
To me, this query is an unsolved puzzle.
How can a clayey body withhold a heart
Wherein ideas play like a leaping gazelle?

﴿۶۰﴾

میا را بزم بر ساحل کہ آں جا | نواے زندگانی نرم خیز است
بدریا غلط و باموجش در آویز | حیاتِ جاوداں اندر ستیز است

٭

لب ساحل یہ یہ بزم آرائیاں کیوں | نوائے زندگی واں نیم جاں ہے
اتر دریا میں، لڑ موجوں سے اُس کی | کشاکش میں حیاتِ جاوداں ہے

٭

Why do you spend your days in ease
By the seashore ,wherein blows the cool breeze.
If you want to live eternally, adopt this norm:
Jump into the sea and brave the storm.

﴿۶۱﴾

سراپا معنیِ سر بستہ ام من نگاہِ حرف بافاں برنتابم
نہ مختارم تواں گفتن نہ مجبور کہ خاکِ زندہ ام در انقلابم

❋

سراپا معنیِ سر بستہ ہوں میں کہوں کیا؟ میں حقیقت یا بھرم ہوں
کہ خاک زندہ ہوں، قادر، نہ مجبور رہینِ انقلابِ دمبدم ہوں

❋

I've a falhomless Self with its widest range,
Whether I've Free Will or predestined, none can guess,
Nor the word-coining thinkers can trace,
I'm the living earth in a flux of change.

﴿۶۲﴾

مگو از مدعاے زندگانی ترا بر شیوہ ہاے او نگہ نیست
من از ذوقِ سفر آن گو نہ مستم کہ منزل پیشِ من جز سنگِ رہ نیست

❋

بتاؤں کیا تجھے مقصودِ ہستی جو دنیا کو تماشا گاہ جانے
میں وہ وارفتۂ ذوقِ سفر ہوں جو منزل کو بھی سنگِ راہ جانے

❋

Of the real aim of life, better not talk
When you are unaware of its multifarious sides.
To keep abreast of life, I walk with vigorous strides
And treat my halting stage as a stumbling block.

﴿ ۶۳ ﴾

اگر کردی نگہ بر پارۂ سنگ  ز فیضِ آرزوے تو گہر شد
بزر خود را مسنج اے بندۂ زر  کہ زر از گوشۂ چشمِ تو زر شد

*

اگر تیری نگاہوں میں اثر ہے  تو پھر اک سنگ پارہ بھی گہر ہے
یہ فکرِ زر ہے کیوں اے بندۂ زر  تری نظروں میں خود پوشیدہ زر ہے

*

Because of your rating that you are prone
To see a brilliant diamond in a piece of stone.
A metal's value shoots hundred-fold
Because, oh gold crazy, you see in it gold.

﴿ ۶۴ ﴾

وفا نا آشنا بیگانہ خو بود  نگاہش بیقرار از جستجو بود
چو دید اُو را پرید از سینۂ من  ندانستم کہ دست آموزِ او بود

*

وفا ناآشنا نکلا مرا دل  وہ شاید منتظر تھا روز تیرا
تجھے دیکھا تو تجھ تک اُڑ کے پہنچا  کہ وہ تھا مرغِ[1] دست آموز تیرا

*

Unfaithful to me and given to dicord,
My heart was looking out for a better partner.
It deserted me, as soon as it saw the Lord,
Like a tamed bird flying to its master.

---

[1] مرغِ دست آموز: اس سدھائے ہوئے پرندے کو کہتے ہیں جو اِدھر اُدھر اڑنے کے بعد خود ہی اپنے آقا کی انگلی پر پھر سے آ بیٹھے

﴿۶۵﴾

مپرس از عشق و از نیرنگیِ عشق    بہر رنگی کہ خواہد سر بر آرد
درونِ سینہ بیش از نقطۂ نیست    چو آید بر زبان پایاں ندارد

✵

بتاؤں عشق کی نیرنگیاں کیا    کہ کس کس روپ میں جلوہ کُناں ہے
درونِ سینہ، اک نقطے سے بھی کم    مگر آتے ہی لب پر بیکراں ہے

✵

Love, like a magician, assumes many a form,
(Sometimes a cool breeze, sometimes a raging storm).
Lying in my bosom, it's a tiny dot,
When on my lips, it encompasses what not?

﴿۶۶﴾

مشواے غنچۂ نو رُستہ دلگیر    ازیں بُستان سرا دیگر چہ خواہی
لبِ جوُ بزمِ گُل، مرغِ چمن سیر    صبا شبنم، نواے صبح گاہی

✵

تو اے نوخیز غنچے! کیوں ہے دلگیر    توقع اس چمن سے تیری کیا ہے
یہاں نہریں ہیں، گُل ہیں، بلبلیں ہیں    نواے صبح گاہی ہے، صبا ہے

✵

Don't be sad, oh newly-born bud;
What else do you expect from this garden?
Here are, the rivers; the trees; the flowers;
The breeze; the dew and the singing birds' jargon.

﴿ ۶۷ ﴾

مرا روزے گلِ افسردۂ گفت نمودِ ماچو پروازِ شرار است
دلم بر محنتِ نقش آفریں سوخت کہ نقشِ کلکِ اوناپائدار است

❋

گلِ پژمردہ یہ کہتا تھا مجھ سے ہے کیوں مثلِ شرر یہ زندگانی
ملے مٹی میں یہ محنت، صد افسوس کہ ہے نقاش کا ہر نقش فانی

❋

The withered flower told me the other day,
"Beauty departs the rose, leaving it worth a dime,
I pity the Painter for His lost labour,
Since His masterpiece vanishes away in Time".

﴿ ۶۸ ﴾

جہانِ ما کہ پایانے ندارد چو ماہی دریمِ ایام غرق است
یکے بر دل نظر و اکن کہ بینی یمِ ایام در یک جام غرق است

❋

اگرچہ بیکراں سارا جہاں ہے ہے ماہی سا یمِ ایام میں غرق
مرا بھی ظرفِ دل دیکھو کہ کیسے یمِ ایام ہے اک جام میں غرق

❋

Our boundless world, which is unique in its kind
Is like a fish submerged in the Ocean of Time,
This Ocean of Time you are sure to find plunged
Into the cup of my tiny heart.

﴿۶۹﴾

بمرغانِ چمن ہم داستانم زبانِ غنچہ ہاے بے زبانم
چو میرم با صباحکم بیامیز کہ جز طوفِ گلاں کارے ندانم

*

میں مرغانِ چمن کا ہم نوا ہوں میں غنچوں کی زباں تک جانتا ہوں
مروں تو میری مٹی دیں صبا کو کہ پھولوں پر میں منڈلاتا رہا ہوں

*

Knower of the tongue of the tongueless buds,
To the fold of the garden birds, I surely belong,
Mix my remains with the breeze when I die,
Since I have been around flowers life long.

﴿۷۰﴾

نماید آنچہ ہست این وادیِ گل؟ درونِ لالۂ آتش بجاں چیست؟
بچشمِ ما چمن یک موجِ رنگ است کہ می داند بچشمِ بلبلاں چیست

*

نظر جو آرہا ہے کیا چمن ہے؟ ہے کیا شئے لالۂ شعلہ جگر میں
مری نظروں میں موجِ رنگ ہے باغ نہ جانے کیا ہو بلبل کی نظر میں

*

The garden appears to be under colourful showers
But what's the inner side of the flaming flowers
And what's the reality? None can tell!
Does it look the same to the nightingale?

﴿ ۷۱ ﴾

تو خورشیدی و من سیّارۂ تو سراپا نورم از نظّارۂ تو
نہ آغوشِ تو دورم نا تمام تو قرآنی و من سیپارۂ تو

٭

تو سورج اور میں سیارہ تیرا تو ناظر اور میں نظارہ تیرا
ہوں تجھ سے دور رہ کر نامکمل تو قرآں اور میں سیپارہ تیرا

٭

Thou art the sun and I am a star,
I am brightened by thy shiny look,
I'm incomplete when thou art afar,
I am only a chapter of thy Holy Book.

﴿ ۷۲ ﴾

خیالِ او درونِ دیدہ خوشتر غمش افزودہ جاں کاہیدہ خوشتر
مرا صاحب دِلے این نکتہ آموخت ز منزل جادۂ پیچیدہ خوشتر

٭

خیالِ یار آنکھوں میں سہانا ہم اُس کے ہجر میں غم دیدہ بہتر
کہا مجھ سے یہ پیرِ نکتہ داں نے ہے منزل سے رہِ پیچیدہ بہتر

٭

It's better to nurture God's grief and pain
Than to unite with Him, since, as pointed out by a sage
"Better to take to the route serpentine
Than to rest and enjoy at the last halting stage.

﴿۷۳﴾

دماغم کافرِ زنار دار است | بتان را بنده و پروردگار است
دِلم رابیں کہ نالد از غمِ عشق | ترا با دین و آئینم چہ کار است

٭

ہے بت گر بھی، پرستارِ بتاں بھی | دماغ اپنا روش میں آزرانہ
مرا مذہب نہ پوچھو، دل کو دیکھو | ہے جس میں دردِ عشقِ بیکرانہ

٭

Ignore my infidel head, which sketches; adores and discards features
And praise my heart that pines for God and His creatures.
If thou findest me sincere in my word and deed,
What hast thou to do with my religion and creed?

﴿۷۴﴾

صنوبر بندۂ آزادۂ او | فروغِ روئے گل از بادۂ او
حریمش آفتاب و مہ و انجم | دلِ آدم درِ نکشادۂ او

٭

صنوبر، بندۂ وارستہ اُس کا | جسے دیکھو وہی وارفتہ اس کا
حرم اس کا اگر ہیں ماہ و انجم | دلِ آدم درِ سر بستہ اس کا

٭

The Cypress is a treed slave of God's binding love,
His divine wine makes the flower shine to its deep core.
The sun, the moon and the stars constitute His shrine,
To which Man's heart stands as an unopened door.

